افوض امری الی الله ان الله بصیر بالعباد




در مطبع حسنی میر حسن رضوی طبع نمود

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ وبہ نستعین ونصلی علی خاتم النبیین وآلہ الطاہرین واصحابہ الطیبین

سوال ایمان کی کیا معنی ہین جواب جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خدا کی پاس سی لائے اوسکو دلسی سچ جاننا او زبانسی اقرار کرنا سوال اعمال یعنی کام جزو ایمان ہین یا نہین جواب اعمال جزو ایمان نہین ہین مگر اعمال نیکسی ایمان کی رونق زیادہ ہوتی ہی سوال ایمان مین زیادتی اور کمی ہوتی ہی یا نہین جواب اصل ایمان نہ زیادہ ہوتا ہی ورنہ کم مگر کیفیت ایمان کی بسبب اعمال کی زیادہ اور کم ہوتی ہی سوال ایمان اور اسلام ایک چیز ہی یا دو چیز جواب ایمان کی معنی یقین کرنا اور اسلام کی معنی گردن جھکانا یعنی تابع فرمان ہونا اور حقیقت دونون کی ایک ہی ہی جو مومن ہی مسلم اور جو مسلم وہی مومن سوال جب دلسی تصدیق اور زبانسی اقرار پایا گیا تو انسان مومن کہہ سکتا ہی یا انشاء اللہ کی ساتھہ کہی جواب جب تصدیق بالقلب اور اقرار باللسان ہوا تو کہہ سکتا ہی کہ انا مومن حقا یعنی مین سچا مسلمان ہون اور انشاء اللہ سی شبہہ نکلتا ہی نکہی اگرچہ برکت کی واسطی ہو سوال ایمان مفصل کسکو کہتی ہین جواب آمنت باللہ وملائکتہ وکتبہ ورسلہ والیوم الآخر والقدر خیرہ وشرہ من اللہ تعالی والبعث بعد الموت سوال اسکی کیا معنی ہین جواب ایمان لایا مین اللہ پر اور اوسکی فرشتون پر اور اوسکی کتابون پر اور اوسکی پیغمبرون پر اور پچھلی دن پر اور اوسپر کہ اندازہ کرنا نیکی اور بدی کا اللہ سی ہی اور ایمان لایا اوپر اوٹھنی کی بعد

سوت کی سوال ایمان مجمل کیا ہی اور اوسکی کیا معنی ہین جواب آمنت باللہ کما ھو
باسمائہ وصفاتہ وقبلت جمیع احکامہ ایمان لایا مین اللہ پر جیسا وہ اپنی نامون اور صفتونکی ساتھہ
ہی اور قبول کیا مینی اوسکی سب حکمون کو سوال کلمۂ طیب کیا ہی اور اوسکی کیا معنی
جواب لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کوئی معبود نہین سوا اللہ کی اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم بھیجی خدا کی ہین سوال کلمۂ شہادت کیا ہی اور اوسکی معنی کیا ہین اور کلمۂ طیب کلمہ
توحید کو کہتی ہین جواب اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد
ان محمدا عبدہ ورسولہ مین گواہی دیتا ہون کہ کوئی معبود نہین سوا خدا کی اکیلا ہی اوسکا
کوئی ساجھی نہین اور گواہی دیتا ہون کہ بیشک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بندہ اوسکی اور
بھیجی اوسکی ہین سوال کلمۂ تمجید کیا ہی اور اوسکی معنی کیا ہین جواب سبحان
اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پاک ہی
اللہ اور سب تعریف اللہ کو ہی اور کوئی معبود نہین سوای اللہ کی اور اللہ بہت بڑا
ہی اور نہین پہر سکنا ہر چیز سی اور قوت پانی ہر چیز پر مگر اللہ کی مدد سی کہ سب سی
اوپر ہی بڑا سوال کلمۂ ردِ کفر کیا ہی اور اوسکی معنی کیا جواب اللہم انی اعوذ بک
من ان اشرک بک شیئا وانا اعلم بہ واستغفرک لما اعلم بہ ولما لا اعلم تبت عنہ واسلمت
واقول لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ یا اللہ مین بیشک پناہ چاہتا ہون تجہی سی اس بات سی
کہ شریک بناؤن مین تیرا اور کسی چیز کو اور مین جانتا ہون اوسکو اور گناہ بخشاتا ہون تے
تجہی سی وہ جو مین جانتا ہون اور وہ جو مین نہین جانتا ہون اور توبہ کی مینی
اوس سی اور ایمان لایا مین اور کہتا ہون کہ کوئی معبود نہین سوا خدا کی اور محمد صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم بھیجی اللہ کی ہین سوال بنا اسلام کی کی ہین جواب پانچ ہین سوال

کیا کیا جواب پہلی کلمہ شہادت اور دوسری نماز اور تیسری زکوۃ اور چوتھی روزہ اور
پانچوین حج خانہ کعبہ سوال عالم کسکو کہتی ہین جواب جو خدا کی سوا ہی سب عالم ہی
سوال عالم حادث ہی یا قدیم جواب عالم کیا ذات کیا صفات سب حادث ہی سوال
حادث اور قدیم کی کیا معنی جواب حادث وہ جو پہلی عدم رہا ہو اور پیچھی وجود پایا ہو اور
قدیم جو کبھی نیست نتہا ہمیشہ سی ہو سوال عالم کا صانع یعنی بنانی والا عدم سی وجود مین لانی والا
کون ہی جواب اللہ ہی سوال کیسا اللہ ہی جواب واحد ہی
قدیم ہی حی یعنی زندہ ہی قادر ہی علیم ہی یعنی دانا ہی سمیع یعنی سنتا ہی بصیر یعنی
دیکھتا ہی شائی یعنی چاہتا ہی مرید یعنی ارادہ کرنی والا سوال اللہ عرض
ہی یا نہین عرض یعنی قائم ساتہہ غیر کی جیسی رنگ و بو وغیرہ جواب عرض
نہین ہی سوال جسم ہی یعنی کئی چیزون سی ملکر بنا ہی جواب جسم
نہین ہی سوال جوہر ہی یعنی وہ ذات جسمین عرض ملا رہتا ہی یا وہ چیز
جس سی جسم بنتا ہی جواب دونون معنون کر جوہر نہین سوال مصوّر یعنی
صورت والا اور محدود یعنی حد و نہایت والا اور معدود یعنی گنا گیا ہے
جواب نہ مصوّر ہی نہ محدود ہی اور نہ معدود ہی سوال متبعّض ہی اور
متجزّی یعنی حصہ رکھنی والا اور مرکّب یعنی ترکیب والا حصہ سی ہی جواب متبعّض
و متجزّی اور مرکب نہین ہی سوال خدا ماہیت اور کیفیت کر کی موصوف
ہوسکتا ہی یعنی کہہ سکتی ہین کہ یہہ اوسکی ماہیت اور حقیقت ہی اور یہہ کیفیت جواب ماہیت
اور کیفیت کی ساتہہ موصوف نہین ہوسکتا ہی سوال متمکّن کسی مکان مین ہی یا
نہین جواب کسی مکان مین متمکّن یعنی جگہہ لینی والا نہین سو وہ مکانی نہین

نہیں سوال اسپر زمانہ جاری ہو سکتا ہی یعنی ماضی مستقبل اور حال کی بحث آسکتا ہی
جواب زمانہ جاری اسپر نہیں ہو سکتا ہی اوسکی بابت جیسا گذرا ویسا آنی والا ویسی ہی
موجود سو وہ زمانی نہیں ہی سوال اوسکی مشابہ اور مانند کوئی چیز ہی جواب نہ
مشابہ اور مانند اوسکی کوئی شئی نہیں سوال اوسکی علم اور قدرت سی کوئی چیز باہر ہوتی
ہی جواب اوسکی علم اور قدرت سی کوئی چیز باہر نہیں سب چیز جانتا ہی اور سب چیز پر
قدرت رکھتا ہی سوال خدا کی صفتیں ہیں جواب صفات ہیں اوسکی تمام پاک ہیں بہت
صفتیں بیان کی ہیں سوال کیسی صفتیں ہیں جواب ازلی ہیں یعنی ہمیشہ سی ہیں اور
اوسکی ذات سی قایم ہیں اور اوسکی صفتوں کو نہ اوسکا عین کہتی ہیں نہ اوسکا غیر جیسی آفتاب
اور اوسکی روشنی سوال صفتیں کی ہیں اور کیا کیا جواب آٹھ ہیں علم اور قدرت
اور حیات اور سمع اور بصر اور ارادہ اور کلام اور تکوین یعنی ہست کرنا سوال خدا
متکلم ہی یا نہیں جواب متکلم ہی حکم کرنی والا منع کرنی والا خبر دینی والا یعنی اوسکا
کلام امر و نہی اور اخبار ہی سوال اللہ کا کلام کیسا ہی جواب ازلی ہی آواز
اور حرف کی جنس سی نہیں ہی سوال جو قرآن کہ کلام اللہ تعالی کا ہی
مخلوق ہی یا نہیں یعنی پیدا کیا گیا ہی یا نہیں جواب جو قرآن کہ اللہ کی صفت
ہی مخلوق نہیں ہی سوال جو مصحفوں میں لکھا رہتا ہی وہ جو ورقوں پر محفوظ رہتا ہی اور
زبانسی پڑھا جاتا ہی اور کانوں سی سنا جاتا ہی وہ کیا ہی جواب کلام اللہ کی دو معنی
ہیں ایک وہ جو صفت اللہ تعالی کا ہی وہ ازلی ہی حرف و صوت نہیں دوسرا یہ الفاظ جو پیغمبر
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اوپر نازل ہوئی ہیں سو بہی کلام اللہ کہتی ہیں یہ الفاظ مخلوق
ہیں اللہ تعالی نی بلا واسطہ بشر کی اونکو پیدا کیا ہی سوال رویت اللہ تعالی

ی یعنی دیدار خدا کی ہو سکتی ہی یا نہین اور بہشت مین ہو گی یا نہین **جواب**
رؤیت اللہ کی عقل کی نزدیک ہو سکتی ہی اور حدیثون اور آیتون سی ثابت ہی کہ مومنین
خدا کو قیامت کی روز بہشت مین دیکھین گی یقیناً اور نہین انکہونکو خدا قدرت دیگا
کہ دیکھین گی خدا کو بی علاقہ مکان کی اور بی علاقہ کسی جہت اور طرف کی اور بی دوری
اور نزدیکی حاصل ہی یہہ کہ اوسکی دیدار کی کیفیت اور حال نہین معلوم مگر ہو گی
مقرر **سوال** بندون کی کام جو کفر اور ایمان اور طاعت اور عصیان ہین
اوسکا خالق یعنی پیدا کرنی والا کون ہی **جواب** بندون کی کام کفر ہو خواہ
ایمان طاعت ہو خواہ عصیان خدا اوسکا خالق ہی سب کام اوسکی ارادہ
اور مشیت اور رضا اور قدرت سی ہی **سوال** بندونکو ثواب اور عذاب
کن کامون پر ہو گا **جواب** بندونکی کام جو اختیار سی ہوتی ہین اونہین پر ثواب
اور عذاب ہوتا ہی اچہی اور نیک کام سی خدا راضی ہوتا ہی اور زبون اور بدی سی
ناراض ہوتا ہی **سوال** بندہ مختار محض ہی یا مجبور محض ہی **جواب** نہ مختار محض ہی
نہ مجبور محض ہی اس قدر مان لیا چاہی اللہ تعالی نی بندہ کو اختیار دیا ہی مگر اختیار پر مختار
نہین ہی **سوال** اللہ اپنی بندونکو استطاعت سی زیادہ تکلیف دیتا ہی یا نہین
**جواب** خدا قدرتی زیادہ تکلیف بندونکو نہین دیتا **سوال** مارنیکی بعد جو چوٹ
لگتی ہی اوسکا خالق کون ہی **جواب** اوسکا خالق اللہ ہی اور اسیطرح ہر کام کا خالق
خدا ہی اور کاسب بندہ **سوال** جو کوئی کسیکو مارتا ہی وہ مقتول اپنی موت سی مرتا ہی یا بی موت
**جواب** وہ مقتول اپنی موت سی مرتا ہی اور موت کا جب وقت آیا نہ پیچہی ہٹی نہ آگی
بڑہی **سوال** حرام رزق ہی یا نہین **جواب** جیسی حلال رزق ہی ویسی ہی

ہی حرام ہی رزق ہی مگر بڑی بدبختی اوسکی جسکا حرام رزق ہوا اور جسکی تقدیر مین جتنا
رزق ہی اوتنا خواہ نخواہ پہنچیگا **سوال** کوئی دوسریکا رزق کہا سکتا ہی **جواب**
کوئی کسیکا رزق نہین کہا سکتا ہی **سوال** ہدایت اور گمراہی کسکی اختیار مین ہی **جواب**
اللہ جسکو چاہی گمراہ کری جسکو چاہی راہ پر لاوی **سوال** جو بندیکی حق مین اصلح یعنی بہتر
ہو خدا پر واجب ہی یا نہین **جواب** بندیکا اصلح خدا پر واجب نہین خدا پر کوئی چیز واجب
نہین **سوال** کافر اور بعضی گنہگارون کو عذاب قبر کا اور نیکون کو قبر مین راحت اور
نعمت ہوگی یا نہین **جواب** سب کافرون کو اور بعضی گنہگارون کو قبر مین عذاب اور
نیکونکو نعمت اور راحت مقرر ہوگی کچھ شبہ نہین **سوال** منکر اور نکیر کا قبر مین آنا حق ہی
یا نہین **جواب** قبر مین منکر اور نکیر کا آنا اور دین خدا اور رسول کا سوال کرنا حق ہی **سوال**
بعث حق ہی یا نہین **جواب** اوٹھنا بعد مرنیکی قیامت کو حق ہی اور اسکو بعث کہتی ہین
ساری مخلوق اوٹھائی جائینگی **سوال** وزن یعنی تولنا اعمال اور نامہ اعمال کا حق
ہی **جواب** حق ہی جسکا نیکی کا پلہ غالب ہوگا وہ نجات پاویگا اور جسکا بدی کا پلہ غالب
ہوگا وہ دوزخ مین جاویگا **سوال** کتاب یعنی نامہ اعمال حق ہی **جواب**
حق ہی قیامت کی دن نیکونکا نامہ اعمال داہنی ہاتھہ مین دیا جاویگا اور
کافرونکو پیٹھہ پیچھی سی بائین ہاتھہ مین دیا جاویگا **سوال** پرسش اعمال
کی حق ہی یا نہین **جواب** خدای تعالی مؤمنون اور کافرونسی انکی کمائیون کا سوال
کریگا مومنون پر رحمت ہوگی اور کافر فضیحت ہونگی **سوال** حوض حق ہی یا نہین **جواب**
ہماری پیغمبر کو قیامت مین جو حوض ہوگا کوثر نام پانی اوسکا دودھ سی سپید اور شہد سی زیادہ میٹھا
مشک سی زیادہ خوشبو لنبی چوڑی مہینی کی راہ سی زیادہ آبخوری اوسمین جتنی آسمان

مین تاری سوال پل صراط حق ہی یا نہین جواب حق ہی دوزخ کی پیٹھہ پہ صراط
یعنی پل پر کہا جاویگا بال سی زیادہ پتلا اور تلوار سی زیادہ تیز اور سب اوسپر چلین گی
کوئی تو بجلی کیطرح پار ہوگا اور کوئی ہوا کی طرح اور کوئی تیز گہوڑی کی مانند اور کوئی پیادہ
وضع اور کوئی چیونٹی کی چال اور کوئی لنگڑ دوزخ مین گریگا سوال جنت اور نار حق ہی
یا نہین اور اب موجود ہین یا قیامت کی دن مخلوق ہونگی جواب حق ہین اور مخلوق
ہین اور آدم اسی جنت مین بسای گئی سوال بہشت اور دوزخ کی لوگ اور چیزین
فنا ہونگی یا باقی رہین گی جواب سدا رہین گی فنا نہونگی سوال گناہ کبیرہ
سی آدمی ایمان سی نکلتا ہی اور کفر مین پہنچتا ہی یا نہین جواب کبیرہ کرنی سی
نہ ایمان سی باہر نکلتا ہی نہ کفر مین داخل ہوتا ہی بلکہ مؤمن فاسق ہوتا ہی سوال
گناہ کبیرہ کی کیا معنی جواب کبیرہ یعنی بڑا گناہ وہ یہہ ہی جسپر خدا اور رسول
نی وعدہ بڑی عذاب کا کیا ہو سوال کبیرہ کون گناہ ہین جواب بہت
ہین لیکن چند گناہ کبیرہ مین بتلاتا ہون قتل ناحق اور زنا کی گالی کسیکو دینا
اور زنا کرنا اور لواطت کرنا اور جہاد سی بہاگنا اور جادو کرنا یا کرانا یتیم کا مال ناحق
کہانا اور پرایا مال غصب کرنا اور مسلمان ما باپکو رنج دینا یا ناراض کرنا اور بیاج کہانا اور کعبہ
مین الحاد کرنا اور چوری کرنا تہوڑی خواہ بہت اور نشہ کی چیز کہانا پینا اور شرط بدنا اور
چغلی کہانا اور غیبت کرنا اور جہوٹہہ بولنا اور کسیکو گالی دینا اور راگ باجا سات سننا ناچ دیکہنا
اور ہندوونکی اور بدعتونکی میلی مین جانا اور قرآن پڑہ کر بہول جانا سوال خدای تعالی
بی توبہ بندون کی گناہ بخشیگا یا نہین جواب سب گناہ چاہی تو بی توبہ بخشی سوای
شرک کی کہ اسکو کہا چکا کہ نہ بخشونگا سوال شرک کی کیا معنی جواب الله کی

**سوال** شرک کی کی قسمین ہین کوتو حج نماز روزہ جیسی بنانا بھی سا کسیکو باتون مین خاص کی
**جواب** عمدہ تین ہین اور بہت قسمین اور بہی ہین **سوال** پہلی کون ہی **جواب**
شرک فی العبادۃ یعنی خدا کی بندگی مین کسیکو شریک ٹہرانا یا کسیکو سجدہ عبادت کرنا یا کسیکی نماز
پڑہنا یا کسیکا اللہ کی سوا روزہ رکہنا یا کسیکی زکوۃ یعنی بہیک دینا یا کسیکی گہر کا میلہ مانند گہر خدا کی
کرنا یا کسیکی قربانی ماننا **سوال** دوسرا کیا ہی **جواب** شرک فی العلم یعنی خدا کا سا
علم دوسریکو ٹہرانا جیسی اللہ چہپی کہلی دور نزدیک برابر جانتا ہی ویسا ہی دوسریکو سمجہنا
جیسا دور دور سی لوگ اولیاؤن کو حاضر ناظر جانکی پکارتی ہین **سوال** تیسرا کیا ہی
**جواب** شرک فی القدرۃ یعنی جیسی قدرت اللہ کی ہی ویسی دوسری مین ثابت کرنا کہ
جسوقت جو چاہی سو کرڈالی فتح اور شکست دیوی بیماری اور آرام دیوی پہر کسی سی کو
مراد مانگنا یا کسیکی نذر اپنی ذمہ پر لازم لینا ایسا ہی شرک ہی **سوال** صغیرہ گناہ پر عذاب خدا
کریگا یا نہین **جواب** خدا چاہی تو صغیرہ پر عذاب کری جائز ہی **سوال** صغیرہ کسکو کہتی
ہین **جواب** وہ گناہ جسپر شرع مین وعید نہ آئی ہو وہ صغیرہ ہی جیسی مسجد مین تہوکنا
**سوال** گناہ کبیرہ کا عفو جائز ہی یا نہین **جواب** جائز ہی خدا گناہ
کبیرہ عفو کریگا مگر جب حلال جانکی نکری **سوال** پیغمبر شفاعت گنہگارون کی
کرینگی یا نہین **جواب** پیغمبر اور نیک لوگ بہی گنہگارون کی شفاعت کرین گی
جب اللہ کا اذن جسکی واسطی پاوین گی **سوال** شفاعت بی اذن خدا کی ہو سکتی ہی **جواب**
نہین ہو سکتی **سوال** مرتکب کبیرہ کا سدا دوزخ مین جلی گا یا نہین **جواب** سدا نہ جلیگا بعد
عذاب کی بہشت مین پہنچایا جاویگا **سوال** رسولون کی بہیجنی مین کیا حکمت ہی **جواب**
بہت حکمت ہی ایک تو یہہ ہی کہ وسیلہ ہوین خدا اور آدمیون کی بیچ ... لوگ نجات پاوین

سوال رسول کی کیا معنی اور نبی کی کیا معنی جواب رسول وہ آدمی کہ اسکو خدا حکم
لیکر خلق کیطرف بہیجے اور اوسپر کتاب آئی ہو اور نبی بہی وہی ہے مگر کتاب آئی ہو یا نہین
سوال اللہ نے رسولونکو کیون بہیجا جواب اللہ نے آدمیون مین سے آدمیون پاس
رسول بہیجا تا مژدہ دیوین مومنونکو اور ڈر سناوین مشرکونکو اور بیان کرین آدمیونسے وہ
جسکی محتاج ہین دین اور دنیا کی کام مین سوال نبیون کی سچائی کی کیا نشانی ہے جواب
معجزات سے مدد دیا اللہ نے پیغمبرونکو سوال معجزہ کیا ہے جواب معجزہ کام خلاف
عادت کہ پیغمبری کی دعوی کرنے والے سے ظاہر ہووے منکرونکی مقابلہ کی وقت جیسے
پتہر کا بلانا درخت کا بلانے سے چلا آنا سوال سب پیغمبرون مین پہلے کون ہے جواب
آدم علیہ السلام کہ سب آدمیون کی جڑ ہین سوال پچہلے سب پیغمبرون کی کون ہین
جواب محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو سب خلق سے افضل ہین سوال پیغمبر سب
کتنے ہین جواب بعضی روایت مین ایک لاکہ چوبیس ہزار اور بعضی روایت مین دو
لاکہ چوبیس ہزار مگر ایمان لانے مین گنتی کی ساتہہ نہ گنے جتنے پیغمبر ہوئے سب پر ایمان
لاوے کہ اللہ کی حکم پہنچانے والے سچے خیرخواہ تہے سوال سب پیغمبرون مین افضل
کون ہین جواب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو تمامی سب پیغمبرون کی ہین سوال
محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعد پہر کوئی پیغمبر ہووینگا جواب نہین ہوونگے یہہ تمامی
سب پیغمبرون کی ہین انکا دین قیامت تک رہیگا سوال ملائک کیا ہین جواب
انکو فرشتہ کہتے ہین بندہ اللہ کی ہین نور سے پیدا اوسکی حکم پر چلتے ہین کم اور زیادہ نہین کرتے
سوال فرشتہ نر ہین کہ مادہ جواب نر اور مادہ ہونیکی انمین صفت نہین ہے جیسے روشنی
سوال اللہ نے کتابین اوتاری ہین یا نہین جواب پیغمبرون پر کتابین اوتارین اور اون

اور منع انبیا امر و نہی وعدہ او روعید بیان کیا سوال معراج حضرت کا ثابت ہی حق
ہی یا نہیں جواب ثابت ہی جاگتی میں اس تن کی ساتھہ آسمان پر گئی اور وہانسی
جہان تک خدائی چاہا گئی سوال کرامات اولیا کی حق ہی یا نہیں جواب حق ہی
سوال اولیا کسکو کہتی ہین جواب اللہ کی ذات او رصفات پہچانتا ہو اور گناہون
سی پرہیز رکہتا ہو اور بندگیون میں چالاک او ردنیا کی لذتون میں بہت نہ درآتا ہو
سوال کرامت کیا ہی جواب خلاف عادت کا کام اولیا کی ہاتہہ سی ہووی جیسی
دور کی راہ تہوڑی مدت میں جاوی مانند آصف بن برخیا کی یا پانی یا ہوا پر چلی یا کہانا
پانی حاجت کی وقت مل جاوی سوال کرامات اوسکی اختیار میں ہی یا نہیں جواب
اختیار میں نہیں ہی جب اللہ چاہتا ہی انکی عزت بڑہانی کو انکی ہاتہہ سی ظاہر کرا دیتا ہی
سوال کرامات اولیا سی کیا فائدہ جواب ولی کی کرامات معجزہ پیغمبر کا ہی کہ اسکی
ادنی امت سی یہہ بات ظاہر ہووی اسمین لوگ ہدایت پاوین گی سوال بعد پیغمبر
کی سب آدمیون میں افضل او ربزرگ کون ہی جواب ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جو
پیغمبر کی سسری ہوتی تہی سوال ابوبکر کی بعد کون افضل ہی جواب عمر فاروق
جو پیغمبر کی سسری ہی اور حضرت فاطمہ کی داماد بہی ہین سوال بعد فاروق کی کون افضل
ہی جواب عثمان ذی النورین جنکو دو لڑکیان پیغمبر کی بیاہی ہین ایک بعد ایک
کی سوال بعد عثمان رضی اللہ عنہ کی کون افضل ہی جواب علی مرتضی رضی اللہ
عنہ جو پیغمبر کی چچیری بہائی اور داماد بہی یعنی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی شوہر تہی
سوال او رخلافت بعد پیغمبر کی کسطرح پر پائی گئی جواب پہلی ابوبکر پہر عمر پہر عثمان پہر علی
سوال خلافت سی کیا مراد ہی جواب جانشینی پیغمبر کی مراد ہی جسمین یہہ

خلاف پیغمبر او نیکی بات او ظلم ہو سوال اسطرح خلافت کی برس ہی بعد پیغمبر کی
جواب تیس برس آخر سب کی حضرت علی رضی اللہ عنہ ہوئی اونہین خلافت ختم ہو لی
سوال امامت کی کیا معنی جواب ریاست مسلمانونکی احکام شریعت او اقامت حدود
اور برپا کرنا لشکر مسلمانونکا اور لینا صدقات کا اور قایم کرنا جمعہ او جماعات او فیصلہ
معاملات او قسمت غنایم اور نکاح کردینا بیوارثونکا او ایسی سبب سی ہو سکی سوال امام کیونکر
ہو سکتا ہی جواب جسکو نیک مسلمانون نی ملکر امام کیا سو امام ہوا اور جو اس سی لڑی سو
باغی کہلایا سوال امام کیسا چاہیی جواب امام چاہیی کہ ظاہر ہو چھپا نہو انتظار اوسکے
نکرنا ہو اور قریش کی قوم سی ہو کچھ بنی ہاشم ضرور نہین اور مسلمان حر ہو کسیکا غلام
نہو عاقل ہو بالغ ہو مسلمانونکی کام مین اپنی قوت رای سی تصرف کر سکی اور حکم
جاری کرنی اور حدود اسلام کی نگاہ رکھنی اور مظلوم کی انصاف دینی پر قدرت
رکھتا ہو سوال امام کو معصوم ہونا شرط ہی جواب شرط نہین ہی سوال عصمت
کی کیا معنی جواب یہہ کہ اللہ بندہ مین گناہ نہ پیدا کری اور قدرت او اختیار بندی
مین ہو سوال امام اپنی زمانی والون مین افضل چاہیی جواب کچھ افضل ہونا اہل
زمانی سی ضرور نہین ہی سوال امام فاسق ہو جاوی تو امامت سی نکل جاتا
ہی یا نہین جواب امامت سی نکل نہین جاتا ہی مگر مستحق عزل ہی سوال
ہر نیک و بد کی پیچھی نماز درست ہی یا متقی شرط ہی جواب ہر نیک و بد کی پیچھی
نماز درست ہی سوال ہر نیک و بد پر نماز جنازہ درست ہی یا نہین ہی جواب
ہر نیک و بد پر نماز جنازہ درست ہی سوال صحابۂ رسول کی برائیونکا ذکر کیسا ہی
جواب صحابہ کا ذکر سوای خیر کی نچاہیی او صحبت مین تھی رسول مقبول کی اونکا ذکر نیک

نیک کسو سوال اصحابوں میں جو آپس میں جھگڑے کی باتیں ہوئیں اوس قصہ کا دیکھنا درست
ہے یا نہیں جواب نہیں درست ہے سوال کسی کو جنتی ہونے میں کواہی دینا یقیناً دینا
چاہیے جواب اونکو یقیناً جنتی کہنا درست ہے جنکا نام پیغمبر لیکر جنتی فرمایا جیسے
دس یار جنتی چار خلیفہ اور سعید اور سعد اور ابو عبیدہ اور طلحہ اور زبیر اور عبد الرحمن اور جیسے
حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور امام حسن رضی اللہ عنہ اور امام حسین رضی اللہ عنہ
سوال مسح موزہ پر درست ہے یا نہیں جواب حضر اور سفر میں مسح موزے پر
درست ہے سوال نبیذ خرما یعنی رس خرمے کا پینا درست ہے یا نہیں جواب درست
ہے سوال کوئی ولی نبی کے درجے کو پہنچ سکتا ہے یا نہیں جواب کوئی ولی نبی
کے درجہ کو نہیں پہنچ سکتا ہے سوال آدمی اس مرتبہ کو بھی پہنچتا ہے کہ نماز اور روزہ اور امر
ونہی اسپر سے ساقط ہو جاوے جواب کوئی نہیں پہنچ سکتا ہے پیغمبر سے زیادہ کوئی
نہیں مرتبہ میں تھا اور نہ پہنچے اور کون دوسرا پہنچے سوال قرآن اور حدیث کے بھی معنے
ظاہر میں جو سمجھے جاتے ہیں یا اور کچھہ مراد ہے جواب یہی معنی ظاہر مراد ہے سوال
معنی ظاہر قرآن اور حدیث کے چھوڑکر صرف باطنی سمجھنا کیسا ہے جواب الحاد اور کفر
ہے سوال رد کرنا آیتوں اور حدیثوں کا کیسا ہے جواب کفر ہے سوال گناہ کو
حلال جاننا اور نیک سمجھنا کیسا ہے جواب کفر ہے سوال ہنسنا شریعت پر کیسا ہے
جواب کفر ہے سوال ناامیدی اللہ تعالیٰ سے کیسی ہے جواب کفر ہے سوال نڈر رہنا اللہ سے
کیسا ہے جواب کفر ہے سوال کاہن کو سچا جاننا اور منجم کو کیسا ہے جواب
کفر ہے سوال کاہن کسکو کہتے ہیں جواب جو اگلی باتیں بتلاوے اور دعوی کرے کہ
مجھکو جنات خبر کرتے ہیں یا میں غیب جانتا ہوں سوال دعا زندوں کی مردوں کو

اور صدقہ زندون کا مُردون کو پہنچتا ہی یا نہین **جواب** پہنچتا ہی **سوال** اگر کوئی
بندگی بدنی یا مالی للہ کرکی ثواب مُردون کو دی پہنچتا ہی یا نہین **جواب** پہنچتا ہی
**سوال** ہندوستان مین جو طور فاتحہ کا معروف ہی کہ جگہہ پاک کرکی کہانی کو با
عزت تمام رکھکر اوس کہانی پر کچھہ سورتین قرآنی پڑہ کر فاتحہ کسی بزرگ کا کرتی ہین
اور کہانی کو بیٹھک جانکر بانٹ کر کہاتی ہین کیسا ہی **جواب** اس طور کی اصل کچھہ
نہین ہی **سوال** بدعت کسکو کہتی ہین اور اوسکا حکم کیا ہی **جواب** بدعت وہ کام
یا عقیدہ جو دین مین نہو نیا نکالا جاوی اور اوسکو دین میں سمجھی یعنی فعل مُوجب ثواب
اور ترک موجب عقاب جانی اور نہ رہا ہو زمانی مین رسول مقبول کی اور صحابہ اور تابعین
اور تبع تابعین کی اور وہ گمراہی ہی **سوال** جس کہانی پر بدستور ہندوستان فاتحہ
کیا جاوی اوسکا کہانا درست ہی یا نہین **جواب** جو فاتحہ کہ کسی بزرگ کی خواہش آمد
کی واسطی بخوف ضرر پہنچانی کی کیا جاوی یا منّت اوس بزرگ کی مانی ہو تو حرام
ہی اور اگر صرف ثواب پہنچانی کی نیّت سی ہو تو کہانا درست ہی اور حلال
ہی **سوال** اللہ تعالی دعاؤن کو قبول کرتا ہی اور حاجتون کو بندون
کی روا کرتا ہی یا نہین **جواب** اللہ تعالی دعاؤن کو قبول کرتا ہی اور حاجت
روا کرتا ہی **سوال** جن چیزون کی خبر پیغمبر نی دی نشانی قیامت آنی جیسا دجّال کا آنا
اور امام مہدی کا نکلنا اور دابۃ الارض اور یاجوج ماجوج کا نکلنا اور حضرت عیسی کا آسمان
اوترنا اور پچہم سی سورج نکلنا حق ہی یا نہین **جواب** حق ہی **سوال** مُجتہد خطا کرتا ہی
یا نہین **جواب** مجتہد کبھی خطا کرتا ہی اور کبھی ٹہیک بات تک پہنچتا ہی تو مجتہد مخطی اور مُصیب
دونو ہوا **سوال** مُجتہد اپنی خطا سی گنہگار ہوگا یا نہین **جواب** گنہگار نہوگا جو خطا

کری ایک ثواب محنت کا پاوی آور جو مُصیب ہو دوس ثواب پاوی سوال مُجتہد کسکو کہتی ہین جواب جو قرآن اور حدیث کی معنی بخوبی جانتا ہو اور ناسخ منسوخ پہچانتا او رمُطابق قُرآن اور حدیث کا قیاس کرنا جانتا ہو سوال جو مجتہد نہو سو کیا کری جواب وہ مُجتہد کی تابعداری کیا کری بشرطیکہ مجتہد قرآن اور حدیث سی خلاف نکہی اگر شاید کسی مسئلہ مین یقیناً ظاہر ہو کہ مُخالف قرآن اور حدیث کی مُجتہد نی کیا تو اوس مسئلہ مین تابعداری نکری سوال مُجتہد کس زمانی تک ہوتی ہین جواب مُجتہد قیامت تک ہوتی جائین گی اور اجتہاد کسی پر ختم نہین ہی سوال چار مجتہد جو مشہور ہین سو کون کون ہین اور کسواسطی چار مشہور ہوئی جواب وہ امام ابوحنیفہ اور امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن حنبل ہین جو انکی برابر کوئی آج تک قرآن اور حدیث سی مسئلہ نکالنی میں نہین ہوا اسواسطی مشہور ہین سوال آدمیون مین جو پیغمبر ہین سو افضل ہین یا فرشتون کی پیغمبر جواب آدمیون کی رسول افضل ہین سوال فرشتون مین رسول کسطرح پر ہین جواب جیسی جبرئیل اور میکائیل اور اسرافیل اور عزرائیل سوال فرشتونکی رسول افضل ہین یا عوام مؤمن جواب فرشتونکی رسول افضل ہین سوال عوام مؤمن افضل ہین یا عوام ملائک جواب عوام مؤمن افضل ہین سوال جو کلمہ کہتی ہین اونکو کافر کہنا درست ہی یا نہین جواب کسی کلمہ گو کو کہ اہل قبلہ ہین کافر کہنا درست نہین ہی سوال اہل قبلہ کون ہین جواب جو کعبہ کی تعظیم کرتی ہین اور ضروریات دین کی منکر نہین سوال تم ایمان دلیل کی ساتھہ لائی ہو یا تقلید کرتی ہو جواب

حیق اور دلیل سے لائی سوال لیا دلیل رہتی ہو جواب خدا پر اوسکی قد
دلیل ہین اور پیغمبر کی پیغمبری پر معجزہ گواہ ہی اور دلیل اور ساری باتین پیغمبر کی
معلوم ہوتی ہین تمّ

---

الحمد للہ کہ رسالہ عقاید نامہ اردو تصنیف مولوی سخاوت علی
جونپوری کا انیسوین تاریخ محرم کی سنہ ۱۲۶۲
ہجری مین بیچ محلہ محمود نگر بیت السلطنت لکھنؤ
اور اہتمام میر حسن رضوی کی چہاپا گیا
اور پندرہ مقام پر اصل نسخ مین پہلی چہاپہ
مین جو سہو ہوگیا تہا اوسکو کتب
معتبرہ سی صحیح کردیا اب
کوئی مقام شک
نہین مطابق مذہب
حنفیہ کے
ہی